اٹھایا تو مقامی حکام نے فوراً سر کچل دیا۔ باستثناء خوارج بربر کے جو افریقہ میں تھے کیونکہ دعوتِ خارجیہ ان میں اس زمانے میں شیوع پذیر ہوئی تھی جب سے کہ ظفری ۱۲۳ھ میں افریقیہ گیا تھا۔ اس کے بعد اباضیہ وصفریہ کی دعوت بربر میں سے ہوازہ' لمایہ' نفزہ اور مغلیہ میں اور زناتہ میں سے بنو معرادہ بنو یفرن میں پھیل گئی۔ چنانچہ اخبار بربر میں بیان کیا جائے گا کہ خوارج سے بنو رستم کی ایک دولت مغرب اوسط میں تھی جس کو ہم اخبار بربر میں تحریر کریں گے۔ کچھ عرصہ بعد انہیں لوگوں میں سے عہدِ حکومت عبیدیین میں خلفاء قیروان ابو یزید بن مخلد مغربی افریقہ چلا گیا۔ اس سے اور خلفاء عبیدیین سے اکثر لڑائیاں ہوئیں جن کو ہم ان کے مواقع پر بیان کریں گے۔ پھر اس کے بعد یوماً فیوماً خوارج گرتے ہی گئے۔ یہاں تک کہ قوائے حکومت مضمحل ہو گئے۔ ان کی جماعت منتشر ومتفرق ہو گئی۔ اب ان کے آثار ان بربر کے اعقاب میں باقی ہیں' جن کا زمانہ دور اول میں گزرا ہے۔ اس[1] تک صحراء بلادِ زناتہ میں ان کا اثر قصور ربع دوادیہ اور شعوب زناتہ سے مغراوہ میں باقی ہے۔ جو راہبیہ کے نام سے موسوم اور عبداللہ بن وہب راہبی کی طرف منسوب کئے جاتے ہیں۔ یہ پہلا شخص ہے جس کی عہد خلافت علی بن ابی طالب میں بیعت کی گئی تھی اس زمانہ تک بہ وجہ دوری تھا یہ اہل وسنت جماعت وہ لوگ اپنے انہیں خیالات بدعی فاسد میں گرفتار ہیں۔

اسی طرح طرابلس وزناتہ میں اس مذہب کا بہ وجہ مجاورت بربر ایک اثر باقی ہے اور لوگ اس مذہب کے پابند ہیں۔ ان بلاد سے اس وقت تک ہمارے پاس رسائل اور بڑی بڑی کتابیں ان کی فقہ وعقائد وفروع کی آئی ہیں جن کا منشاء سنت وطریق سنت کے مٹانے کا ہے مگر باوجود اصول فاسد ہونے کے ان کا طریقہ تالیف وترتیب نہایت نفیس ہوتا ہے۔

اطراف بحرین وعمان میں بلادِ حضرموت وشرقی یمن اور اطراف موصل میں بھی ان کے آثار ہر دولت کے پائے جاتے ہیں۔ یہاں تک کہ علی بن مہدی نے خولان سے یمن میں خروج کیا اور اس مذہب کی علانیہ دعوت دی۔ اتفاق سے اس وقت جو لوگ ملوک یمن تھے۔ وہ ان پر غالب آئے اور بنو صلیحی نے ان کو پامال کر ڈالا۔ جو دعوت عبیدیین شیعہ کے بانی تھے اور یمن کے ان ممالک کو جو ان کے قبضے میں تھے چھین لئے۔ زبید اور اطرافِ زبید پر بھی بنو نجاح وابن زیاد کے موالی (آزاد غلاموں) سے قبضہ لے لیا۔ جیسا کہ ہم ان سب کو اخبار میں بیان کریں گے۔ انشاء اللہ سبحانہ وتعالیٰ۔ مناسب ہے کہ ناظرین ان مقامات میں ان حالات کو ملاحظہ فرمائیں۔

بیان کیا جاتا ہے کہ اس وقت بلادِ حضرموت (ملک یمن) میں اس گروہ کے کچھ لوگ باقی ہیں:

((واللہ یضل من یشاء و یہدی من یشاء))

زمانۂ خلفاء اربعہ (رضی اللہ عنہم) اور ان کے بعد عہد حکومت بنو امیہ میں بھی اسلام کی زمام حکومت بہ اجتماع عصبیت عرب' برابر ایک ہی دولت اور ایک ہی شخص کے قبضے میں رہی۔ اس کے بعد شیعہ کی حکومت کا ظہور ہوا۔ یہ لوگ اہل بیعت کے دعاۃ تھے مگر اتفاق ایسا پیش آیا کہ دعاۃ بنو عباس ان پر غالب آ گئے اور یہی حکومت وخلافت کی کرسی پر مستقل طور

[1] یعنی آٹھویں صدی ہجری زمانہ تحریر۔ تاریخ ہذا (مترجم)

سے بیٹھ گئے۔ بنو امیہ کے باقی ماندہ اقارب بھاگ کر اندلس پہنچے۔ اندلس میں دوبارہ ان کی حکومت کو ان کے موالی (آزاد غلاموں) نے جو وہاں پر تھے اور ان لوگوں نے جو بھاگ گئے تھے قائم کیا۔ اس لئے یہ لوگ دعوت بنو عباس میں شریک نہ ہوئے اور اس وجہ سے اسلامی حکومت بہ وجہ افتراق عصبیت عرب' دو حکومتوں میں منقسم ہو گئی۔ بعدازاں دعاۃ اہل بیت علویہ مغرب و عراق میں ظاہر ہوئے اور خلفائے بنو عباس سے منازعت کی اور ممالکِ بعیدہ مثلاً مغرب اقصیٰ میں اور اھنہ پر عبید بن قیروان و مصر پر' قرامطہ بحرین پر اور دواعی طبرستان دیلم اور اطروش پر متصرف ہو گئے۔ مذکورہ وجوہات کے باعث اسلامی حکومت کئی متفرق حکومتوں پر منقسم ہو گئی جن کو ہم یکے بعد دیگرے بیان کریں گے۔

ابتداً ہم شیعوں کے حالات معرض تحریر میں لائیں گے کہ کیوں کر ان کی حکومت کی بنا پڑی اور پھر کس طرح عباسیہ کے قبضہ میں یہ حکومت چلی گئی۔ ان کے انقضاء حکومت کے حالات بیان کر کے اندلس کے دولت بنو امیہ کا تزکرہ ہدیۂ ناظرین کریں گے۔ اس کے بعد دولتِ عباسیہ کے دعاۃ کی دولت کی طرف رجوع کریں گے۔ جو اطراف عرب و عجم قائم ہوئی تھی۔



